# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحیم

## منافق کے ظاہری حلیہ کی مثال

وَإِذَا رَأَيْتَهُمْ تُعْجِبُكَ أَجْسَامُهُمْ وَإِنْ يَقُولُوا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ كَأَنَّهُمْ خُشُبٌ مُسَنَّدَةٌ يَحْسَبُونَ كُلَّ صَيْحَةٍ عَلَيْهِمْ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ قَاتَلَهُمُ اللَّهُ أَنَّى يُؤْفَكُونَ (المنافقون:4)

اور جب آپ انہیں دیکھیں تو آپ کو ان کے جسم خوشنما لگیں اور اگر یہ باتیں کریں تو آپ ان کی باتیں سنتے رہ جائیں گویا کہ یہ ٹیک لگائی ہوئی لکڑیاں ہیں۔ یہ ہر بلند آواز کو اپنے ہی خلاف سمجھتے ہیں، یہی (حقیقی) دشمن ہیں پس ان سے محتاط رہیے۔ اللہ انہیں غارت کرے وہ کہاں پھیرے جاتے ہیں۔

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

### منافق کی صفات

- گفتگو میں ماہر ہونا
- جھوٹ بولنا، جھگڑا کرنا
- عیب جوئی کرنا اور ایمان والوں کا مزاق اڑانا
- دل سے ایمان لانے کے بجائے صرف زبانی ایمان کا اظہار کرنا
- نماز سے پیچھے رہنا
- سات آنتوں میں کھانا
- حرص اور طمع کرنا اور بے صبری کا مظاہرہ کرنا
- جھوٹی تعریفیں چاہنا

### منافق اور ریاکاری

- پوشیدہ ریاکاری
- جسمانی ریاکاری
- لباس و وضع قطع میں ریاکاری
- قولی ریاکاری
- عملی ریاکاری
- ملاقات میں ریاکاری
- تواضع کی ریاکاری
- اپنی نیکیوں پر تعریف کی چاہت

### منافق کا انجام

- اللہ ان کے گناہ ہرگز معاف نہیں کرے گا اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے
- دنیا میں ان پر لعنت ہے اور ان کے اعمال برباد ہوئے اور جہنم میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے
- استغفار سے محرومی
- پل صراط پر منافق کا نور بجھ جانا
- قیامت کے دن منافق کا اللہ تعالی کو سجدہ نہ کرسکنا
- قیامت کے دن منافق کی علانیہ تذلیل
- منافق جہنم کے نچلے درجے میں ہوں گے

## کرنے کے کام

- ✔ اپنے ظاہر سے زیادہ اپنے باطن کو چمکائیں۔
- ✔ اپنی طاقتیں اللہ کے راستے میں لگائیں۔
- ✔ اپنے بارے میں نفاق سے ڈریں۔
- ✔ منافقین کی صفات کو جانیں اور منافقین جیسے اعمال کرنے سے بچیں۔

اللَّهُمَّ أَحْسَنْتَ خَلْقِي فَأَحْسِنْ خُلُقِي